صرف ۴ دن جاری رہا اور اسپیکر اور ڈپٹی اسپیکر کے چناؤ کے ساتھ ہی اختتام پذیر ہو گیا۔ اس اجلاس میں ۲۸ اپریل ۱۹۳۷ء کو سید غلام مرتضیٰ شاہ نے پیر الٰہی بخش مرحوم کا نام بطور اسپیکر تجویز کیا جبکہ خان بہادر سید غلام نبی شاہ اور خان بہادر امیر علی ٹھارو خان لاہوری نے شیخ عبدالمجید سندھی کا نام تجویز کیا۔ بعد ازاں پیر الٰہی بخش مرحوم نے شیخ عبدالمجید سندھی کے حق میں اپنا نام واپس لے لیا لیکن اس کے باوجود دیوان بہادر بھوج ۴۰ ووٹ حاصل کر کے سندھ اسمبلی کے پہلے اسپیکر منتخب ہوئے۔ سندھ کی پہلی کابینہ صرف تین افراد یعنی سر غلام حسین ہدایت اللہ بطور وزیر اعلیٰ جبکہ میر بندے علی خان تالپور اور مکھی گوبند داس پریتم داس بطور وزراء پر مشتمل تھی۔ اس وزارت کا خاتمہ ۲۲ مارچ ۱۹۳۸ء کو ہوا۔ جس کے بعد ایک بار پھر ایک ۳ رکنی کابینہ جس میں خان بہادر اللہ بخش سومرو بطور وزیر اعلیٰ، پیر الٰہی بخش مرحوم بطور وزیر ریونیو اور نہچلداس وزیرانی بطور وزیر پی۔ ڈبلیو۔ ڈی اور پبلک ہیلتھ شامل تھے۔ ۱۸ مارچ ۱۹۴۰ء کو اللہ بخش سومرو کی حکومت بھی مستعفی ہو گئی جس کے بعد میر بندے علی خان تالپور سندھ کے نئے وزیر اعلیٰ کے طور پر سامنے آئے لیکن صرف ایک سال بعد ۶ مارچ ۱۹۴۱ء کو ایک بار پھر کابینہ میں تبدیلی آئی جس کا سبب 3 وزراء کا استعفیٰ تھا۔ نئی کابینہ جو دوسری مرتبہ خان بہادر اللہ بخش سومرو کی سربراہی میں سندھ کے اقتدار پر فائز ہوئی اس میں پیر الٰہی بخش مرحوم بھی شامل تھے اور اس مرتبہ انہیں بیک وقت تعلیم، صنعت، محنت، آبکاری و جنگلات اور دیہی ترقیات کے اہم قلمدان سونپے گئے۔ اس کے بعد بھی وزارت اعلیٰ میں تبدیلی آتی رہی لیکن پیر الٰہی بخش مرحوم آخر تک انہیں محکموں کے وزیر کے طور پر برقرار رہے۔

پیر الٰہی بخش مرحوم شروع ہی سے قانون سازی کے عمل میں سرگرمی سے مصروف کار رہے اور اس تمام عرصے میں انہوں نے منشیات، تمباکو، آبکاری اور کاٹن جننگ جیسے اہم امور پر مناسب قانون سازی میں ایک بہترین پارلیمنٹرین کا کردار ادا کیا۔ تعلیم کے شعبہ کی طرف انہیں خصوصی شغف حاصل تھا جس کے نتیجے میں اولاً پورے سندھ میں پرائمری تعلیم کا حصول لازمی قرار دینے کے غرض سے ۱۹۴۱ء میں پرائمری ایجوکیشن بل ان کی مساعی سے پیش کیا گیا جسے اسمبلی نے متفقہ طور پر منظور کر لیا۔ اس بل کے تحت پورے سندھ میں پرائمری تعلیم کو لازمی قرار دیتے ہوئے ان والدین کے لئے گوشمالی بھی تجویز کی گئی جو اس قانون سے انحراف کرتے ہوئے اپنے بچوں کو پرائمری تعلیم سے محروم رکھتے۔ لیکن جیسا کہ عرض کیا جا چکا ہے، پیر صاحب کی آنکھ میں وہ تکلیف بُری طرح کھٹکتی تھی جو سندھ کے

نوجوان طلباء پر اس وقت گذرتی جب میٹرک کا امتحان دینے کے لئے انہیں بمبئی کا دور دراز سفر طے کرنا پڑتا تھا۔ ۱۹۳۷ء میں سندھ کی بمبئی سے علیحدگی کے باوجود یہ سلسلہ جاری رہا۔ یہ وہ موقع تھا جب پیر الٰہی بخش مرحوم نے سندھ میں ایک علیحدہ یونیورسٹی کے قیام کا خواب دیکھا۔ ہم خیال دوستوں سے صلاح مشوروں کے بعد بالآخر انہوں نے سندھ اسمبلی کے ۲۲ویں اجلاس منعقدہ ۱۲ مارچ ۱۹۴۵ء میں اپنا معرکتہ الآرا یونیورسٹی بل ۱۹۴۵ء پیش کیا۔ یہ بل اولاً سلیکٹ کمیٹی کے سپرد کیا گیا اور بعدازاں اسمبلی کے باقاعدہ اجلاس میں رائے شماری کے لئے ایوان میں پیش کیا گیا جہاں انتھک محنت اور سرتوڑ کوشش کے بعد پیر الٰہی بخش مرحوم اس بل کو صرف ۲ ووٹوں کی سادہ اکثریت سے منظور کروانے میں کامیاب ہو گئے اور اس طرح سندھ کی پہلی یونیورسٹی یعنی سندھ یونیورسٹی کے قیام کا خواب شرمندہ تعبیر ہوا۔ عام آدمی کو اندازہ نہیں کہ اس بل کی مخالفت کتنے شدید انداز اور کس قدر وسیع پیمانے پر کی گئی تھی۔ انہی دنوں بھائی پرتاب دیال داس نے اس اندیشے کے پیشِ نظر کہ سندھ یونیورسٹی کا قیام کہیں عملاً سندھیوں کی ایک مسلم یونیورسٹی کا قیام ثابت نہ ہو اور سندھ کی ہندو اقلیت حصولِ علم سے محروم نہ رہ جائے، سندھ میں ایک ہندو یونیورسٹی کے قیام کی تحریک شروع کی لیکن یہ تحریک پنپ نہ سکی اور نہایت قلیل مدت میں قیامِ پاکستان کی تحریک کی تیز ہواؤں میں تحلیل ہو گئی۔ دیگر مخالفوں نے اس کوشش کو صرف تنقید کا ہی نہیں بلکہ بھرپور طنز کا بھی نشانہ بنایا اور پیر الٰہی بخش مرحوم کے پاس یہ سوال اٹھایا کہ اگر سندھ یونیورسٹی کا قیام عمل میں آ بھی جائے اور آپ کو کچھ بچے پڑھنے کو بھی مل جائیں تو بھی اس کی فیکلٹی یعنی اساتذہ کہاں سے لائیں گے۔ پیر صاحب نے جواب دیا یہ کام میرا ہے اور میں ایسے اساتذہ لیکر آؤں گا جن پر کسی کو انگلی اٹھانے کی جرأت بھی نہیں ہو گی۔ پیر صاحب نے اپنے قول کو سچ کر دکھایا اور سندھ یونیورسٹی کے لئے علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے پروفیسر اے۔ بی۔ اے حلیم کو سندھ یونیورسٹی کے پہلے وائس چانسلر کا عہدہ قبول کرنے پر آمادہ کیا۔ قائداعظم محمد علی جناحؒ نے پیر الٰہی بخش مرحوم کی اس کوشش کو بھرپور انداز میں سراہا کیونکہ اس دوران میں پیر الٰہی بخش مرحوم نے قائداعظمؒ سے کچھ خط و کتابت بھی کی تھی جس میں قائداعظم نے انہیں اپنے بھرپور تعاون کا یقین دلایا تھا۔ یہاں اس بات کی ایک تاریخی حیثیت کا تذکرہ ضروری ہے کہ اگرچہ ۱۹۳۷ء کے سندھ اسمبلی کے انتخابات میں مسلم لیگ سندھ میں ایک نشست بھی حاصل نہیں کر سکی تھی لیکن قائداعظم کی بھرپور توجہ اور سندھ سے ان کے والہانہ لگاؤ اور پیر الٰہی بخش مرحوم جیسے معتمد

ساتھیوں کی وجہ سے پہلی قانون ساز اسمبلی کے اختتام تک مسلم لیگ سندھ میں بے پناہ اثر رسوخ حاصل کر چکی تھی۔ مارچ ۱۹۴۶ء میں حلف اٹھانے والی سندھ کی دوسری صوبائی اسمبلی کے اکثریتی ارکان کی مسلم لیگ سے وابستگی واشگاف تھی اور اسی بناء پر، جیسا کہ پہلے عرض کیا جا چکا ہے، سندھ اسمبلی کو پاکستان کے قیام کے حق میں ایک باقاعدہ قرارداد منظور کرنے کا منفرد اعزاز حاصل ہوا۔ پیر الٰہی بخش مرحوم کو قائداعظمؒ سے جو خاص عقیدت اور والہانہ محبت تھی اس کا اندازہ اس ایک نہایت چھوٹی مگر فی الواقع ایک بہت بڑی حقیقت سے لگایا جا سکتا ہے کہ قیام پاکستان کے بعد جب قائد اعظم اس دنیائے فانی سے رخصت ہوئے تو یہ پیر الٰہی بخش مرحوم تھے جنہوں نے پہلی مرتبہ پیر الٰہی بخش کالونی میں واقع جامع مسجد میں جمعہ کا خطبہ دیتے ہوئے اس میں قائداعظم محمد علی جناحؒ کا نام استعمال کیا۔

قیام پاکستان کے بعد پیر الٰہی بخش مرحوم سندھ کے دوسرے وزیر اعلیٰ کے عہدے پر فائز ہوئے جس کی میعادِ عہدہ صرف ایک سال رہی جو ۳ مئی ۱۹۴۸ء سے لیکر ۴ فروری ۱۹۴۹ء پر ختم ہو گئی۔ ان کی تقرری کی سب سے اہم اور خاص بات یہ تھی جس کو خود پیر الٰہی بخش مرحوم اپنے لئے ایک بڑا اعزاز قرار دیتے تھے کہ اُن کی بطور وزیر اعلیٰ تقرری براہ راست قائداعظم کی جانب سے نامزدگی پر عمل میں آئی تھی۔ یہ وہ دور تھا جب سندھ، قیام پاکستان کے بعد ہندستان سے ہجرت کر کے آنے والے مسلمانوں کی بحالی اور آبادکاری کے ایک بڑے بحران سے دوچار تھا۔ پیر الٰہی بخش مرحوم نے اس بحالی اور آبادکاری کے عمل کو صرف اپنا منصبی فریضہ ہی نہیں جانا بلکہ ایک ذاتی اور دینی خدمت کے طور پر اس عمل میں بھرپور توجہ، خلوص اور عزم راسخ کا مظاہرہ کیا۔ انہوں نے کراچی میں متاثرین قیامِ پاکستان کی آبادکاری کے لئے پیر الٰہی بخش کوآپریٹو ہاؤسنگ سوسائٹی قائم کی جس کے نتیجے میں متاثرین ہجرت کی ایک بہت بڑی کالونی کا قیام عمل میں آیا جو آج کراچی کے دل میں واقع پیر الٰہی بخش کالونی کے نام سے جانی جاتی ہے۔ اسی زمانے میں ہندوؤں کی متروکہ املاک کو ہندوستان سے آنے والے مسلمانوں کو منتقل کئے جانے کی کوششوں میں قانونی پیچیدگیوں اور رخنہ اندازیوں سے کام لیا گیا جس کو پیر الٰہی بخش مرحوم نے اپنی ذاتی کوششوں سے سہل بنایا۔

انہوں نے ہندوستان سے آنے والے مہاجروں کو نہ مہاجر سمجھا نہ نیا سندھی بلکہ انہوں نے اُن کو اپنے ہی جیسا مساوی حقوق کا حامل پاکستانی تصور کیا۔ ایک قدیمی پاکستانی یعنی دھرتی کا

سپوت 'Son of the soil' ہونے کے ناطے انہوں نے نو وارد پاکستانیوں کو بھی وہی درجہ دینا چاہا اور حتمی المقدور دیا اور دلوایا جو مقامی پاکستانیوں کو حاصل تھا۔ ان کی اس سوچ اور اس کے نتیجے میں ان کی تگ و تاز اور مساعی کو مقامی انتہا پسندوں نے شدید تنقید کا نشانہ بنایا اور ان پر طعنہ زنی تک کی لیکن قائدِ اعظم کا یہ معتمد ترین رفیق کار تحریکِ پاکستان اور قیامِ پاکستان کے مقاصد سے مس نہ ہوا اور نو وارد پاکستانیوں کی بحالی اور آباد کاری میں تندہی سے مصروف رہا۔ یہ ۱۹۴۸ء ہی کی بات ہے کہ پیر الٰہی بخش مرحوم کے اس بے مثال رویے کو سراہتے ہوئے مشہور شاعر راغب مراد آبادی نے ایک نظم لکھی جس کا ایک شعر تھا:

پیر الٰہی بخش نے راغب، فکر و نظر سے کام لیا
قوم کی دل سے خدمت کی اور قوم نے اُن کا نام لیا

سندھ میں لازمی پرائمری تعلیم کے قانون کے نفاذ اور بعد ازاں سندھ یونیورسٹی کے قیام تک ہی پیر الٰہی بخش کا علمی خدمات کا سفر محدود نہ رہا۔ ایک طرف انہوں نے سندھ مدرسہ بورڈ کی سرپرستی کے ساتھ ساتھ ایس۔ ایم کالج کی بنیاد ڈالنے میں کلیدی کردار ادا کیا۔ دوسری جانب اُن کی غیر متعصبانہ نگاہ نے ہندوستان سے آنے والے مسلمانوں کے اردو زبان کو ذریعہ تعلیم بنانے کے مسئلہ کو اس کی تمام تر ہمہ گیریت سے سمجھتے ہوئے اور اس کا بھرپور ادراک اور احساس کرتے ہوئے نہ صرف کراچی میں واقع اردو کالج کے قیام میں ایک فعال کردار ادا کیا بلکہ کراچی یونیورسٹی کے قیام میں بھی انہوں نے اپنی بھرپور خدمات پیش کیں۔ آج وہی اردو کالج ایک وفاقی اردو یونیورسٹی کی حیثیت میں پورے پاکستان میں اپنا ایک تشخص رکھتا ہے جبکہ کراچی یونیورسٹی کو بھی ایک ایسا بلند، انتہائی نمایاں اور منفرد مقام حاصل ہے جس کے لئے الفاظ کی ضرورت نہیں۔

اس بات کی بظاہر کوئی شہادت نہیں ملتی لیکن ایسا لگتا ہے کہ پیر الٰہی بخش مرحوم نے اپنے محسن سر شاہنواز بھٹو کے لئے اپنی والہانہ محبت احسان شناسی اور محسن پرستی کے اعتراف کے طور پر اپنے ایک صاحبزادے کا نام شاہنواز رکھا۔ تاریخ بتاتی ہے کہ یہ نام اُن کے خاندان کو بہت راس آیا۔ انہی پیر شاہنواز کے صاحبزادوں میں ایک پیر مظہر الحق ہیں، جن کے علاوہ دیگر موجود صاحبزادوں میں پیر مظفر الحق، پیر منور الحق، پیر مکرم الحق اور پیر معظم الحق نے حصولِ تعلیم کے بعد اعلیٰ اور اہم سرکاری مناصب پر اپنے وجود کو منوایا۔ البتہ پیر شاہنواز کے بڑے صاحبزادے پیر مظہر الحق نے اپنے دادا کے

نقشِ قدم پر چلنے کا فیصلہ کیا۔ انہوں نے سندھ یونیورسٹی سے بی اے آنرز اور ایم اے امتیازی پوزیشن یعنی فرسٹ کلاس فرسٹ حیثیت سے پاس کر کے اُسی یونیورسٹی سے ایل ایل بی کی سند حاصل کی اور اپنے دادا مرحوم کی تقلید میں نہ صرف وکالت کا پیشہ اختیار کیا بلکہ سیاست میں بھی قدم رنجہ فرمایا۔ پیپلز پارٹی کے پلیٹ فارم سے لگاتار منتخب ہو کر وہ پیپلز پارٹی کے پہلے دور حکومت ۱۹۸۸ء میں وزیر قانون کے منصب پر فائز ہوئے۔ دوسرے دور یعنی ۱۹۹۳ء میں انہیں وزارت قانون کے علاوہ وزارت ہاؤسنگ وٹاؤن پلاننگ کا اضافی قلمدان بھی سونپا گیا۔ پیپلز پارٹی کے تیسرے اور موجودہ دور حکومت میں انہوں نے سندھ کابینہ کے سینیئر وزیر کے طور پر تقرری کے ساتھ ہی بالارادہ وزارتِ تعلیم کا انتخاب کیا تا کہ اپنے عظیم دادا کا وہ خواب شرمندہ تعبیر کر سکیں جو انہوں نے قیام پاکستان سے قبل سندھ میں تعلیم کو عام کرنے کے حوالے سے دیکھا تھا۔ ابتدا میں وزیر تعلیم وخواندگی کی حیثیت سے تقرر کے علاوہ انہیں کرمنل پراسیکیوشن سروس کا بھی اضافی قلمدان سونپا گیا جو بعدازاں انہوں نے واپس کر دیا تا کہ یکسوئی اور پوری دل جمعی کے ساتھ محکمہ تعلیم پر اپنی توجہ مرکوز کر سکیں۔ آج وہ اپنے دل و دماغ کی تمام تر توانائیوں اور روح کی پوری گہرائیوں کے ساتھ اپنے دادا کے مشن "تعلیم سب کے لئے" کی تکمیل کیلئے پورے خلوص، لگن، سچائی اور انتھک محنت کے ساتھ کوشاں ہیں۔ راقم اس پوری جدوجہد اور کاوش میں پیر مظہر الحق کا قریبی رفیق کار ہے اور یہ بات پورے وثوق سے کہہ سکتا ہے کہ پیر مظہر الحق کی اپنے مشن سے صداقت اور لگاؤ میں رتی بھر بھی کھوٹ نہیں ہے اور وہ دن رات صرف کر کے، کئی کئی دنوں تک پورا آرام کئے بغیر بھی اپنی اس انتھک جدوجہد میں مصروف ہیں کہ ایک طرف وہ اپنے دادا کے مشن کو بھی مکمل کر سکیں اور دوسری طرف شہید محترمہ بینظیر بھٹو کے اس وعدے کو بھی عملی شکل دیں، جو انہوں نے اپنے فائیو۔ای (Five-e) منشور کی صورت میں پاکستانی قوم سے کیا تھا۔ پیر مظہر الحق کی اولاد میں محترمہ ماروی مظہر بھی ہیں جنہیں پیر مظہر الحق کی جلاوطنی کے دور میں دادو کے حلقے سے عمومی نشست پر انتخابات میں حصہ لیکر کسی مخصوص نشست پر نہیں بلکہ جنرل الیکشن میں رکن اسمبلی منتخب ہونے کا منفرد اعزاز حاصل ہوا۔ صاحبزدگان میں بیرسٹر پیر مجیب الحق، پیر دانش علی اور پیر بلاول مظہر ہیں۔ بیرسٹر پیر مجیب الحق دادو، کراچی اور حیدرآباد میں ماتحت عدالتوں اور ہائی کورٹ میں قانون کی پریکٹس کرتے ہیں۔ بیرسٹر پیر مجیب الحق اور پیر دانش علی اپنے والد کی سیاسی سرگرمیوں میں ان کی بھرپور معاونت کرتے ہیں جبکہ پیر بلاول مظہر اور ایک اور صاحبزادی سندھو مظہر

فی الوقت کم عمر اور زیرِ تعلیم ہیں۔ پیر مظہر الحق کی کوششوں اور ان کی مخلصانہ کاوشوں پر بہت کچھ تفصیل سے لکھا جاسکتا ہے لیکن چونکہ یہ تحریر پیر الٰہی بخش مرحوم سے متعلق ہے اس لئے فی الوقت پیر مظہر الحق کی مساعی کی مزید تفصیل سے اجتناب ناگزیر ہے۔

آج پیر الٰہی بخش مرحوم ہمارے درمیان موجود نہیں۔ ان کی یادوں کے اس سفر میں اس بات کا ذکر ضروری ہے کہ حکومت پاکستان نے شہید محترمہ بینظیر بھٹو کے دوسرے دور حکومت میں ان کی خدمات کا اعتراف کیا اور ان کی یاد میں ایک یادگاری ڈاک ٹکٹ بھی جاری کیا۔ جو آیا ہے اسے یقیناً جانا ہے لیکن پیر الٰہی بخش مرحوم کی اس جہانِ فانی سے رخصت نے اپنے پیچھے ان کی ذات کے حوالے سے ایک ایسی شخصیت کا اٹل اور انمٹ نقش چھوڑا جس نے ساری زندگی ہر طرح کے علاقائی لسانی اور مذہبی تعصب سے بالاتر ہوکر گذاری اور ہندوستان سے ہجرت کرکے آنے والے اپنے مسلمان بھائیوں کیلئے آنکھیں بچھادیں اور دل کے دروازے کھول دیئے۔ اختتامِ عمر کے قریب ۱۹۷۰ء کی دہائی کے اوائل میں سندھ بھر میں ہونے والے سندھی مہاجر فسادات پر وہ بہت زیادہ رنجیدہ خاطر اور ملول رہے جس نے انہیں شدید غم واندوہ سے دوچار کیا۔ کچھ ہی عرصے بعد ۱۸ اکتوبر ۱۹۷۵ء کو وہ ہستی جس نے ساری زندگی لوگوں کے آنسو پونچھے اور اُن کے درد سمیٹے، اپنی ڈبڈباتی آنکھوں اور درد سے لبریز اور بوجھل دل کے ساتھ اس جہان فانی سے کوچ کرگئی۔ اس سفرِ آخر میں بھی کراچی اور کراچی کے لوگوں سے ان کی محبت نے ساتھ نہ چھوڑا۔ وصیت کی کہ ان کی تدفین ان کے آبائی قبرستان کی بجائے پیر الٰہی بخش کالونی کراچی میں واقع ان کی رہائش گاہ کے قریب ہی کی جائے۔ آج ان کا جسدِ خاکی پیر الٰہی بخش کالونی کراچی میں منوں مٹی تلے استراحت پذیر ہے اور ان کا مزار اتنا عرصہ گذر جانے کے باوجود مرجع خلائق ہے۔ شاید ایسی ہی ناقابل فراموش اور عظیم شخصیات کیلئے مرزا غالب نے کہا تھا:

مقدور ہو تو خاک سے پوچھوں کہ اے لئیم
تو نے وہ گنج ہائے گراں مایہ کیا کئے۔

☆

علی اصغر

# قائداعظم کے رفیق کار۔ پیر الٰہی بخش

پیر الٰہی بخش تحریک پاکستان کے مجاہد، قائداعظم کے رفیق کار اور سابق وزیر اعلیٰ سندھ تھے۔ جن کی برسی ہر سال ۱۸ اکتوبر کو منائی جاتی ہے، برسی کے دن نہ صرف کراچی بلکہ اندرون سندھ ان کی تعلیمی اور آبادکاری سے متعلق خدمات پر انہیں خراج عقیدت پیش کیا جاتا ہے۔ قائداعظم نے جب گورنر جنرل کا عہدہ سنبھالا اور حلف برداری کی تقریب ہوئی تو تلاوت کلام پاک کی سعادت پیر الٰہی بخش کو حاصل ہوئی۔ جب ۱۹۴۳ء میں جی ایم سید نے قرارداد کی تائید کی۔ وہ نہ صرف بابائے تعلیم تھے بلکہ ۱۹۴۷ء میں مہاجروں کی آبادکاری کے سلسلے میں ہراول دستے میں شامل تھے۔ انہوں نے اس سلسلے میں پیر الٰہی بخش ہاؤسنگ سوسائٹی ۱۹۴۸ء میں رجسٹر کروائی۔ دہلی کالونی پیر آباد اور بعض دیگر آبادیاں ان کی مرہون منت ہیں۔ انہوں نے درجنوں کالجوں، بے شمار اسکولز، سندھ یونیورسٹی اور کراچی یونیورسٹی میں دیگر تعلیمی اداروں کا سنگ بنیاد رکھا۔ جب پیپلز پارٹی کا قیام عمل میں آیا تو وہ اس میں شامل ہو گئے اور اس کے بعد سینئر صوبائی وزیر تعلیم پیر مظہر الحق کو شہید ذوالفقار بھٹو کے پاس لے گئے اور ان سے کہا کہ اس نوجوان میں سیاست موجود ہے، اسے عوام کی خدمت کے لئے اپنی پارٹی میں شامل کر لیں۔ شہید ذوالفقار علی بھٹو نے پیر مظہر الحق پر دست شفقت رکھا اور انہیں پارٹی میں خوش آمدید کہا۔ پیر الٰہی بخش کی وصیت تھی کہ میرے انتقال کے بعد میری تدفین پیر الٰہی بخش کالونی میں جامع مسجد کے صدر دروازے کے ساتھ کی جائے۔ ان کا مزار اسی مسجد کے صدر دروازے کے ساتھ ہے۔ پیر صاحب جب تک زندہ رہے ان کے گھر کے دروازے بھی بند نہ ہوئے۔ ہمیشہ بچوں کو تعلیم حاصل کرنے کی ترغیب دیتے۔ اکثر خود بھی بچوں کو پڑھاتے تھے۔ بے شمار بچے ان کے خرچ پر تعلیم حاصل کرتے تھے۔ انہیں تعلیم سے جنون کی حد تک لگاؤ تھا۔ کاشانہ پیر کو اعزاز حاصل ہے کہ وہاں شیخ مجیب الرحمٰن، مولانا بھاشانی، بھارت کے سابق صدر ذاکر حسین سمیت بے شمار تاریخ ساز شخصیات تشریف لا چکی ہیں۔ پیر صاحب ایک درویش صفت انسان تھے۔ وزیر اعلیٰ ہونے کے

باوجود بغیر پروٹوکول کے پیدل لوگوں کا حال واحوال معلوم کرنے نکل جاتے۔آج جب ہر طرف نفسانفسی کا عالم ہے ان جیسے قائدین کی کمی شدت سے محسوس ہوتی ہے۔ہمیں میڈیا کے ذریعے پیر صاحب جیسی شخصیات کے کارناموں کو نوجوان نسل تک پہنچانا چاہئے۔ پیر الٰہی بخش کے فرزند پیر عبدالرشید میں بھی اپنے والد کا عوامی خدمت کا جذبہ موجود ہے جو ہمیشہ احباب پیر الٰہی بخش کے لئے چشم براہ رہتے ہیں، وہی سادگی اور خدمت کا وہی جذبہ پیر عبدالرشید میں بھی موجود ہے۔۸/اکتوبر ۲۰۰۹ء میں برسی کے موقع پر جن معزز شخصیات نے خراج عقیدت کے پیغام بھیجے ہیں، ان میں وزیراعلیٰ سندھ سید قائم علی شاہ، وفاقی وزیر مخدوم امین فہیم، وفاقی وزیر سید خورشید احمد شاہ، جماعت اسلامی کے نائب امیر پروفیسر غفور احمد، جمیعت علمائے اسلام کے ڈپٹی سیکریٹری جنرل قاری شیر افضل سابق سینیٹر اقبال حیدر، سابق سینیٹر تاج حیدر شامل ہیں۔

# پیر الٰہی بخش

## سندھ میں تعلیم بالغان کا بانی

سندھ میں تعلیم بالغان مہم کا آغاز ۱۹۳۹ء میں ہوا۔ اُس وقت ایک خاص پروگرام کے تحت سندھی مسلمانوں میں تعلیم عام کرنے کیلئے ابتدائی طور پر ۶ ماہ پر محیط تعلیم بالغان کے کورس کا آغاز کیا گیا۔ اس سلسلے میں شعور بیدار کرنے کے لئے ایک رپورٹ شائع کی گئی (مرحوم عثمان علی انصاری) سیکریٹری مرکزی خواندگی کمیٹی اور ایجوکیشن انسپیکٹر سندھ، مؤرخہ ۲/اپریل ۱۹۴۱ء جو ریکارڈ میں ہے اس کے مطابق یکم اپریل ۱۹۳۹ء کو وزیر تعلیم عزت مآب، جناب پیر الٰہی بخش نے سندھ میں تعلیم کے مختلف پروگراموں پر غور کرنے کیلئے ایک تعلیمی کانفرنس منعقد کی۔ اس کانفرنس میں جو فیصلے کئے گئے۔ ان میں ایک یہ تھا کہ ہر ضلع کے دو تعلقے اور کراچی شہر میں تعلیم بالغان ایک ساتھ شروع کی جائے۔ اُس کے مطابق مندرجہ ذیل تعلقے اس مہم میں شامل کئے گئے۔

کراچی ضلع سے تعلقہ ٹھٹھ اور میرپور ساکرو، حیدرآباد ضلع میں تعلقہ حیدرآباد اور ہالا، تھرپارکر، ضلع میں تعلقہ میرپور خاص اور سامارو، نوابشاہ ضلع میں تعلقہ نوابشاہ اور سکرنڈ، سکھر ضلع میں تعلقہ سکھر اور شکارپور، جیکب آباد ضلع میں تعلقہ جیکب آباد اور کندھ کوٹ، ضلع لاڑکانہ میں تعلقہ لاڑکانہ اور رتوڈیرو، ضلع دادو میں تعلقہ دادو اور جوہی کے تعلقے اس مہم میں شامل کئے گئے۔ وزیر تعلیم مرکزی خواندگی بورڈ کے چیئرمن، ڈی۔ پی۔ آئی سندھ کو خزانچی، سندھ کے ایجوکیشنل انسپیکٹر کو سیکریٹری اور ڈائریکٹر زراعت سندھ کو دیہی علاقوں کے ریکنسٹرکشن آفیسر اور (مرحوم) مسٹر ایچ۔ ایس۔ پمنانی (ایم۔ایل۔ای) کو اس کمیٹی کا ممبر مقرر کیا گیا۔ ضلع کی سطح پر بھی کمیٹیاں بنائی گئیں جس کا چیئرمین ضلع کے کلیکٹر کو بنایا گیا۔ ضلع اسکول بورڈ کے انتظامی آفیسر اور سینئر اسسٹنٹ ڈپٹی ایجوکیشن انسپیکٹر کو سیکریٹری اور اُسی ضلع

کے تمام ڈپٹی کلیکٹروں اور مختارکاروں کو ضلعی کمیٹی کا (ایکس) آفیشو ممبر مقرر کیا گیا۔

مسلمانوں کی تعلیم کا ڈپٹی انسپیکٹر تعلیم اور اس کا اسسٹنٹ بیٹ انچارج ضلع زراعت کا انسپیکٹر ہیڈکوارٹر اور ہر قلعے کے تین بااثر اور معزز شخصیات جن کا انتخاب کلیکٹر کرے گا، وہ بھی اس کے ممبر ہونگے۔

جناب حاتم علوی، کی نگرانی میں ایک ۴۲ رکنی علیحدہ کمیٹی بنائی گئی۔ کراچی شہر ایڈمنسٹریٹو آفیسر میونسپل بورڈ کراچی کو سیکریٹری مقرر کیا گیا۔ تمام ممبر عوامی حلقوں میں اثر رکھنے والی نامور شخصیات اور ۱۰ (ایم۔ ایل۔ اوز) (ممبر میں آف لیجسلیٹو اسمبلی، اس زمانے میں سندھ اسمبلی کو سندھ لیجسلیٹو اسمبلی کہا جاتا تھا) جس میں کافی تعداد میں خواتین اور کچھ ہائی اسکولوں کے ہیڈ ماسٹر صاحبان بھی شامل تھے۔

یکم مئی ۱۹۳۹ء کو خواندگی کے دن کے طور پر منایا گیا۔ وہ تعلقے جنہیں خواندگی کا شعور بیدار کرنے کیلئے منتخب کیا گیا تھا۔ ان کے ہر گاؤں میں مہم چلائی گئی۔ صبح سے اساتذہ اور طلباء بینر اور پمفلٹ اٹھائے نعرے لگاتے گلیوں میں نکل جاتے۔ چند خاص بینر اس موقع کی مناسبت سے تیار کئے گئے تھے۔ جہاں مناسب سمجھا گیا وہاں سازینہ بھی بجایا گیا۔ شام کو ایک عام محفل منعقد کی گئی جس میں ہر خاص و عام کو مدعو کیا گیا۔ اس محفل میں راگ رنگ، لیکچر اور ڈرامے پیش کئے گئے۔ تعلیم نہ دینے کے نقصانات اور تعلیم حاصل کرنے کے فوائد پر روشنی ڈالی گئی۔ اس پروگرام کو ایک ہفتے تک جاری رکھا گیا۔ بعدازاں ۱۵ روزہ عوامی رابطہ مہم چلائی گئی۔ اس میں حکومتی عہدیداروں، سماجی تنظیموں اور لوکل کمیٹیوں کے ممبران نے بھرپور تعاون کیا۔ اس کے بعد بچوں کی تعلیم کیلئے سینٹر کھولے گئے۔ پھر تعلیم دینے والوں کو بھی بھرتی کیا گیا۔ ہر گاؤں میں کم از کم ۱۵ ان پڑھ بالغ افراد کو داخل کیا گیا۔ مستقل اساتذہ کے ہمراہ رضاکارانہ طور پر کام کرنے والے اساتذہ کیلئے ۵ روپے سے ۱۵ روپے تک ماہانہ وظیفہ مقرر کیا گیا۔ یہ سینٹر پرائمری اسکولوں کی عمارتوں یا گاؤں کے کسی اچھے آدمی کے تعاون کے بغیر کرائے کی جگہ پر قائم کیئے گئے۔ روزانہ کے اخراجات خاص طور پر تعلیمی مقصد کے

لئے لٹریسی فنڈ سے ادا کیلئے گئے۔ مثلاً چٹائی، لالٹین، مٹی کا تیل تمام سینٹر پر فراہم کیا گیا اور سب طالب علموں کو پڑھنے لکھنے کا سامان مفت فراہم کیا گیا۔

پروگرام کے آخر میں (۱۵ مئی سے ۳۱ دسمبر ۱۹۳۹ء) تک ۔۲۹۹۹۵ بالغان کو تعلیم دی گئی۔ جس میں ۲۰۷۷ خواتین تھیں۔ اس پروگرام کے متعلق ایک ہفتہ روزہ رسالہ جس کا نام "علم" رکھا گیا، شایع کروا کے تمام سینٹرز میں مفت تقسیم کیا گیا۔ جس میں کھانے پینے، ماحولیاتی آلودگی، صحت، تعلیم، زراعت اور اخلاقیات سے واقفیت کے ساتھ ساتھ خاص خبریں بھی شائع کی گئیں۔ اس کو جاری رکھنے کے لیئے ہر ضلع میں لائبریری کھولی گئی۔ جس میں ایسے افراد جنہوں نے اس پروگرام سے تعلیم حاصل کی۔ اُن کی دلچسپی سے متعلق مواد مہیا کیا گیا۔ اس پروگرام کو کامیاب بنانے میں کے۔ بی۔ محمد پریل کلھوڑو، صدر ڈسٹرکٹ لوکل بورڈ دادو، نے خاص معاونت کی۔

## ۲۰۰۰ء سے اب تک کی کارکردگی

DAKAR (سینگال) مین ایک عظیم الشان تعلیمی کانفرنس ۲۰۰۰ء میں ہوئی۔ جس میں دنیا کے ۱۸۴ ممالک نے شرکت کی۔ اس کانفرنس میں ایک اعلانیہ ایجوکیشن فار آل (E.F.A) کے نام سے پاس کیا گیا۔ جس کی تصدیق پاکستان نے بھی کی، اس میں مندرجہ ذیل اہداف مقرر کیئے گئے۔

۱۔ بچوں کی ابتدائی تعلیم اور نگہداشت

۲۔ مفت اور لازمی ابتدائی تعلیم

۳۔ نوجوانوں اور بالغان کو تعلیم اور ہنری مہارت فراہم کرنا

۴۔ تعلیم بالغان

۵۔ خواتین اور حضرات کو یکساں تعلیم کی فراہمی

۶۔ معیاری تعلیم کی فراہمی

سندھ کو حکومت نے مذکورہ اعلانیہ کی پیروی کرتے ہوئے۔ کانفرنس میں کیئے گئے

فیصلوں کے مطابق سندھ کے تعلیمی محکمے کا نام ایجوکیشن اینڈ لٹریسی ڈپارٹمینٹ رکھا اور ایجوکیشن فار آل (E.F.A) کے چھ ۶ مقاصد کو حاصل کرنے کے لیے ۲۰۰۲ء میں محکمہ تعلیم میں پراونشنل کوآرڈینیٹر (اسکولز) کو ڈائریکٹوریٹ آف لٹریسی اور نان فارمل ایجوکیشن میں بدل دیا گیا اور ایک لٹریسی فورم بھی قائم کیا گیا۔ جس کی نگرانی میں پروفیشنل ایکشن پلان ۲۰۰۴ء تیار کیا گیا۔ جو مرحلہ اور تین حصوں پر مشتمل ہے۔ ان حصوں کی وضاحت یوں کی گئی ہے۔

**Phasing**

| | | |
|---|---|---|
| **Phase I** | **2004-05 to 2005-06** | **(2 Years)** |
| **Phase II** | **2006-07 to 2010-11** | **(2 Years)** |
| **Phase III** | **2011-12 to 2015-16** | **(2 Years)** |

| Sector | 2003 | 2004-05 to 2005-06 | 2006-07 to 2010-11 | 2011-12 to 2015-16 |
|---|---|---|---|---|
| Primary Education | 64% | 70.5% | 88% | 100% |
| Early Childhood Education | 36% | 39% | 49% | 60% |
| Adult Education (rate) | 49% | 54% | 66.5% | 80% |

مندرجہ بالا اہداف حاصل کرنے کیلئے سندھ کے سالانہ ترقیاتی پروگرام (ADP) میں کوئی بھی اسکیم نہ رکھی گئی۔ صرف وفاقی حکومت کے پروجیکٹ ''ایجوکیشن سکیٹر رفارمس'' (ESR) پر انحصار کیا گیا۔ جس کے فنڈ براہ راست ضلع حکومتوں کو دیئے گئے۔ جس میں صوبائی حکومت کا کوئی عمل دخل نہ تھا۔ جس کے باعث کوئی خاص پیش رفت نہ ہوسکی۔ موجود عوامی حکومت کی تشکیل کے باعث حالیہ سینئر وزیر تعلیم پیر مظہر الحق (جو کہ پیر الٰہی بخش سابقہ وزیر تعلیم اور سابقہ وزیر اعلیٰ کے پوتے ہیں) کی خصوصی دلچسپی لینے کی وجہ سے اور (E.F.A) اور (Goals) کو زیر نظر رکھتے ہوئے۔ ذیل میں دی گئی پانچ (۵) اسکیمیں

تیار کر کے محکمہ کے پلاننگ ڈپارٹمنٹ P&D کو بھیجی گئیں۔

۱۔سندھ میں تعلیم بالغان **Adult Literacy in Sindh**

۲۔بچوں کی ابتدائی تعلیم اور نگہداشت

**Early Childhood Care Education**

۳۔لازمی پرائمری تعلیم

**Compulsory Primary Education**

۴۔غیر رسمی بنیادی تعلیم

**Non Formal Basic Education**

۵۔خواتین کی تعلیم میں اضافہ

**Promotion of Female Education in Sindh**

ڈاکار (DAKAR) کانفرنس کے مقاصد کو حاصل کرنے کیلئے موجودہ سینئر وزیر، حکومت سندھ اور وزیر تعلیم سندھ جناب پیر مظہر الحق نے ذاتی کوششوں کے ذریعے مؤرخہ ۱۱۔اپریل ۲۰۰۹ء کو سندھ سیکریٹریٹ کے آڈیٹوریم میں آپ کی زیر صدارت ایک تعلیمی کانفرنس منعقد کر کے اس مہم کی ابتدا کی۔جس میں سندھ اور پاکستان سے تعلق رکھنے والے سینئر تعلیمی ماہرین نے شرکت کی۔جن میں سابقہ وائس چانسلر جناب آر۔اے۔شاہ، سابق سیکریٹری تعلیم جناب مراد علی خان نظامانی، آغا خان یونیورسٹی سے جناب شمس قاسم لاکھا، سندھ یونیورسٹی سے محترمہ پروین منشی، سابقہ ڈائریکٹر اسکولز نظام الدین میمن، سابقہ ڈائریکٹر لٹریسی اینڈ نان فارمل ایجوکیشن مرزا اعجاز علی بیگ، سابقہ ڈائریکٹر بیورو آف کریکولم جناب قاضی ضمیر حسین صاحب، ڈائریکٹر نیشنل ایجوکیشن فاؤنڈیشن سندھ محترمہ ریحانہ مفتی صاحبہ 'ایف، پی، سی، آئی سے اسٹینڈنگ کمیٹی برائے خواندگی کی چیئرپرسن محترمہ فرحانہ اقبال صاحبہ، کچھ اضلاع کے ڈی۔سی۔اوز اور ای۔ڈی۔اوز (ایجوکیشن) اور تمام اضلاع کے ڈی۔او لٹریسی، ڈائریکٹر لٹریسی اینڈ نان فارمل ایجوکیشن سندھ جناب عبدالوہاب عباسی صاحب، ایڈیشنل ڈائریکٹر جناب منوہر لعل جیسرانی، ڈپٹی ڈائریکٹر لٹریسی جناب سکندر علی

ملاح اور جناب غلام محمد پٹھان شامل تھے۔اس کانفرنس میں پیرالٰہی بخش لٹریسی ٹاور پرایک میٹنگ سینئر وزیر،حکومت سندھ اوروزیرتعلیم جناب پیرمظہرالحق کی زیرصدارت منعقدکی گئی۔

اس میٹنگ میں ۱۴رمئی ۲۰۰۹ءکوسکھر میں سیمینار، ۱۵اور ۱۶رمئی کوتعلیمی شعور بیدار کرنے کے لئے ورکشاپ منعقد کرانے کا فیصلہ کیا گیا۔اس کے بعد تمام ریجنل ہیڈکوارٹرز میں سیمینار اور ورکشاپ منعقد ہوں گے۔ انشاء اللہ سینئر وزیر، حکومت سندھ اور وزیرتعلیم جناب پیرمظہرالحق کی زیرسرپرستی اورشمولیت اور سندھ کے تعلیمی ماہرین، اساتذہ اور سول سوسائٹی کی تعلیمی شعور بیدار کرنے کی کوشش سے صوبائی ایکشن پلان میں دیئے گئے اہداف کو پورا کرکے محترمہ بینظیر بھٹوشہید کے منشور پرعملدرآمد کیا جائے گا۔اس سلسلے میں صدر پاکستان جناب آصف علی زرداری کی تعلیم کے میدان میں براہ راست دی گئی وقتاً فوقتاً ہدایات اور گہری دلچسپی کا ذکر نہایت ضروری ہے۔ اور آپ کی مکمل سرپرستی اور مدد کے باعث سندھ میں تعلیم کے میدان میں اہم پیش رفت ہوئی ہے۔صدرمملکت اور وزیراعلیٰ سندھ جناب سید قائم علی شاہ کی جانب سے سندھ میں جدید تعلیم جس میں کمپیوٹر کی تعلیم شامل ہے پر بڑازور دیا گیا ہے بچیوں کی تعلیم میں اضافے کے لئے اسکالرشپس کے ذریعے اُن کی ہمت افزائی جیسے اقدامات آپ کی ہدایت پر اُٹھائے گئے ہیں، پہلی مرتبہ آپ کی ہدایات کے مطابق خالص اہلیت کی بنیاد پراساتذہ کی تقرری کا سلسلہ شروع کیا گیا ہے۔

## تحریکِ خلافت کے ممتاز رہنما الحاج پیر الاہی بخش انتقال کر گئے

## سابق وزیر اعلیٰ سندھ کی طبیعت اچانک بگڑ گئی، خونی قئے ہوئی، زیادہ خون بہہ جانے سے جانبر نہ ہو سکے۔

جنازہ میں صوبائی وزراء سماجی وسیاسی کارکنان سمیت سینکڑوں افراد کی شرکت۔

کراچی ۱۸ اکتوبر (اسٹاف رپورٹر) تحریک خلافت کے ممتاز رہنما اور سابق وزیر اعلیٰ سندھ الحاج پیر الاہی بخش کا آج صبح سوا گیارہ بجے سول اسپتال کراچی میں انتقال ہو گیا۔ اِناللہ واِنا الیہ راجعون۔ مرحوم کی عمر ۸۵ سال تھی۔ سوگواران میں بیوہ، پانچ صاحبزادے اور دو صاحبزادیاں چھوڑی ہیں۔ انہیں رات گئے ان کی وصیت کی مطابق جامع مسجد پیر الاہی بخش کالونی (قیامگاہ کے قریب) کے احاطے میں سپرد خاک کردیا گیا۔ جنازہ میں سینکڑوں افراد نے شرکت کی۔ جس میں صوبائی وزیر، سیاسی سماجی اور طالب علم رہنما، ماہرین تعلیم شامل تھے۔ نماز جنازہ کے ایم سی پارک میں ادا کی گئی۔ نماز جنازہ مولانا احتشام الحق تھانوی نے پڑھائی۔ مرحوم کی سوئم کی قرآن خوانی بروز جمعہ بعد نماز جمعہ جامع مسجد پیر الاہی بخش کالونی کراچی میں ہوگی۔ خواتین کے لیے قرآن خوانی کا انتظام مرحوم کی قیام گاہ نزد جامع مسجد میں کیا گیا ہے۔ الحاج پیر الاہی بخش اگست کی آخر میں دمہ کی عارضے میں مبتلا ہو گئے تھے، لیکن ادھر چند روز سے ان کی طبیعت کافی بہتر ہو گئی تھی۔ انہوں نے نماز عید الفطر حسب معمول کے ایم. سی. پارک متصل جامع مسجد میں ادا کی۔ اس کے بعد لوگوں سے عید ملے، گھر پر انہوں نے آخر میں نواب غلام مصطفیٰ اور صوبائی اسمبلی کے رکن الحاج زاہد علی سے ملاقات کی، اس کے بعد وہ مخدوم طالب المولیٰ کی عیادت کے لیے عباسی شہید اسپتال گئے، لیکن اسپتال سے واپس آنے کے بعد سے ہی اچانک طبیعت بگڑنا شروع ہو گئی۔ انہیں درد شکم اور لو لگنے کی شکایت ہوئی۔ رات کو گیارہ بجے انہیں سول اسپتال پہنچا دیا گیا۔ جہاں انہیں خونی قئے ہوئی۔ جس کے باعث ان کا خون بہہ گیا، لیکن سول ہسپتال میں متعلقہ ڈاکٹر اور عملے نی ان کی حالت

کی سنگینی کی طرف توجہ نہیں دی۔ اور ابتدائی طبی امداد بروقت فراہم نہیں کی گئی۔ اس وقت جو اہل خاندان ان کے قریب تھے انہوں نے بتایا کہ مرحوم کی حالت بتانے کے باوجود کوئی طبی امداد کئی گھنٹے تک نہیں ملی۔ لیکن جب سول اسپتال کے پروفیسر مشتاق کو اطلاع ملی جو ذاتی طور پر پیر الاہی بخش کا واقف تھا۔ وہاں پہنچا اور پیر الاہی بخش کو وی۔ آئی۔ پی روم میں منتقل کیا اور پروفیسر مشتاق نے انہیں فوری ایک انجکشن اور دیگر ادویات دیں۔ لیکن خون بہت زیادہ بہہ جانے کے باعث وہ جانبر نہ ہو سکے۔ اور صبح سوا گیارہ بجے اپنے خالق حقیقی سے جا ملے۔ الحاج پیر الاہی بخش کی وفات کی خبر جنگل کی آگ کی طرح پورے سندھ میں پھیل گئی اور سندھ کی دور دراز علاقوں سے مرحوم کے عزیز و اقارب اور معتقدین کراچی پہنچنا شروع ہو گئے۔ الحاج پیر الاہی بخش پروگرام کے مطابق آج بروز بدھ وزیر اعظم ذوالفقار علی بھٹو سے ملنے لاڑکانہ جانے والے تھے۔ مرحوم نے پسماندگان میں بیوہ دو صاحبزادیاں اور پانچ صاحبزادے پیر محمد نواز، پیر شاہنواز، پیر عبدالمجید، پیر عبدالحمید اور پیر عبداللہ چھوڑے ہیں۔ مرحوم کی سب سے چھوٹے صاحبزادے پیر عبدالرشید کی شادی اس سال دسمبر میں ہونے والی تھی، جس میں شرکت کے لیے وزیر اعظم ذوالفقار علی بھٹو سے وقت لینے کے لیے آج لاڑکانہ میں وزیر اعظم سے ملاقات کرنے جانے والے تھے، لیکن دوپہر کو اچانک طبیعت ناساز ہو جانے کے باعث لاڑکانہ جانے کا پروگرام ملتوی کر دیا۔ آج تعزیت کے لیے سینکڑوں افراد ان کے گھر آئے جن میں صوبائی وزیر صحت عبدالوحید کٹپر، صوبائی وزیر تعلیم پیار علی الانا، مولانا احتشام الحق تھانوی، حسین امام، قاضی اکبر، جی الانا، الحاج زاہد علی، اسلامی جمیعت طلباء کراچی کے ناظم عبدالملک مجاہد اور زاہد حسین بخاری شامل ہیں۔

سوانح حیات۔ الحاج پیر الاہی بخش ۱۸۹۵ء میں پیر گوٹھ ضلع دادو میں پیدا ہوئے، علی گڑھ سے گریجویشن کیا اور اس کے بعد مولانا محمد علی جوہر کے ساتھ تحریک خلافت میں شامل ہو گئے اور ۴ جنوری ۱۹۳۱ء کو مولانا محمد علی جوہر کے انتقال تک اس تحریک سے وابستہ رہے اس کے بعد ۱۹۳۲ء سے ۱۹۳۷ء تک سر شاہنواز بھٹو کے ساتھ سندھ کو بمبئی سے علیحدہ

کرانے کی تحریک میں بڑھ چڑھ کے حصہ لیا اور اس کے لیے سندھ یونائیٹڈ فرنٹ قائم کیا گیا تھا، جس کے سربراہ سر شاہنواز بھٹو تھے۔ اس میں پیر الاہی بخش، خان بہادر محمد ایوب کھوڑو، اللہ بخش گبول اور ہاشم گزدر شامل تھے۔ ۱۹۳۷ء میں سندھ علیحدگی کے بعد پیر الاہی بخش صوبائی کابینہ میں بحیثیت وزیر تعلیم شامل ہوئے۔ اس وقت صوبہ سندھ میں صرف چار ثانوی اسکول تھے اور کوئی کالج نہیں تھا۔ مرحوم نے اپنی کاوشوں سے اسکول قائم کیے جن میں سندھ مدرسہ بھی شامل ہے، پیر الاہی بخش کراچی یونیورسٹی کے بانیوں میں سے ہیں جو اس وقت سندھ یونیورسٹی کے نام سے موسوم تھی اور انہوں نے ہی پروفیسر اے۔ بی۔ اے حلیم کو سندھ یونیورسٹی کا وائس چانسلر مقرر کیا تھا۔ پیر الاہی بخش قیام پاکستان تک سندھ کی کابینہ میں وزیر تعلیم اور وزیر مال رہے۔ قیام پاکستان کے بعد ۱۹۴۸ع میں سندھ کے وزیر اعلیٰ بنے اور اگست ۱۹۴۹ء تک اس عہدے پر فائز رہے، اس دوران مرحوم نے تعلیم اور مہاجرین کی آبادکاری میں بڑھ چڑھ کے حصہ لیا، انہوں نے ہی بابائے اردو مولوی عبدالحق کو اردو کالج کی موجودہ جگہ الاٹ کرائی۔ ۱۹۴۶ء میں جب بہار میں فسادات ہوئے اور وہاں سے لٹے پٹے مسلمان پاکستان پہنچے تو ان کی آبادکاری کے لئے لالوکھیت کراچی میں کیمپ لگانے کا منصوبہ مرحوم نے تیار کیا، لیکن بہاریوں نے اس میں آباد ہونے سے انکار کیا، تو انہوں نے موجودہ بہار کالونی میں انہیں آباد کرایا، اس کے علاوہ تقسیم کے بعد ہجرت کر کے آنے والے مسلمان کو دورِ وزارت اعلیٰ میں پیر الاہی بخش کالونی نمبر۔۱ (موجودہ پیر کالونی) پیر الاہی بخش کالونی۔۲ اور پیر آباد گولیمار میں انہیں آباد کیا اور ان کے لئے ضروری اشیاء کی فراہمی کا معقول بندوبست کیا۔ ۱۹۵۰ء کو جب پہلی بار حزب اختلاف کی بنیاد ڈالی گئی۔ حزب اختلاف کے رہنماؤں کا اجلاس حسین شہید سہروردی کی صدارت میں مرحوم پیر الاہی بخش کی پیر کالونی ہی قیام گاہ میں ہوا، اس اجلاس میں مسلم لیگ کا قیام عمل میں آیا، جس کا کنوینر مسٹر حسین شہید سہروردی مقرر کیا گیا۔ اس اجلاس میں الحاج پیر الاہی بخش، پیر صاحب مانکی شریف مرحوم (موجودہ پیر صاحب مانکی شریف کے والد ممتاز حسین ممدوٹ، عبدالسلام لائکپوری جیلانی

چاند پوری، منظور الحسن، شمس علی وارثی شرکت کی۔

۱۹۵۲ء میں مجلس قانون ساز کے رکن منتخب ہوئے، ون یونٹ کے قیام کے بعد اس کے خلاف تحریک چلائی گئی، جون ۱۹۵۳ء میں دیگر رہنماؤں کے ساتھ گرفتار کر لیے گئے، ایک ہی دن بعد رہا کر دیے گئے، اس کے بعد مغربی پاکستان اسمبلی کے رکن ہوئے اور ۱۹۵۸ء میں ایوب خان مرحوم کی مارشل لا میں رکن رہے۔ اس کے بعد عملی طور پر سیاست میں حصہ لیا۔ ۱۹۶۹ء میں اپنے ساتھیوں کے اصرار پر دوبارہ سیاست میں حصہ لینا شروع کیا اور آخر وقت تک عملی طور پر پاکستان کی حمایت کرتے رہے۔ ۲۴ جون ۱۹۷۴ء کو انہیں پیر الاہی بخش کالونی کوآپریٹو سوسائٹی کا ایڈمنسٹریٹر مقرر کیا گیا اور اپنی دور میں ہی مرحوم نے حکومت سے پیر کالونی میں گرلز کالج کے قیام کی منظوری حاصل کی نیز سوسائٹی کی طرف سے پیر کالونی میں آڈیٹوریم، لائبریری اور سیمینار کی تعمیر کا کام شروع کرایا اور ڈاکخانہ اور لائبریری کی زمین سے ناجائز تجاویزات ہٹوائیں۔

[روزنامہ جنگ مؤرخہ ۱۱۔اکتوبر ۱۹۷۵ء]

## پیرالاہی بخش کی خدمات کبھی فراموش نہیں کی جاسکتیں۔

## انہوں نے سندھ میں مہاجرین کی آبادکاری میں گہری دلچسپی لی۔

## مرحوم رہنما کو صدر، وزیراعلیٰ سندھ اور متعدد رہنماؤں کا خراج عقیدت۔

راولپنڈی ۸/۱ اکتوبر (پ پ ا) صدر فضل الاہی اور وزیراعظم ذوالفقار علی بھٹو نے پیرالاہی بخش کی وفات پر تعزیت کے پیغامات بھیجے ہیں۔ صدر نے مرحوم کے بڑے صاحبزادے کے نام ایک پیغام میں سوگوار خاندان کے ساتھ ہمدردی کا اظہار کیا ہے۔ وزیراعظم ذوالفقار علی بھٹو نے مرحوم کے بڑے صاحبزادے کو لاڑکانہ سے بذریعہ تار ایک تعزیتی پیغام بھیجا ہے، جس میں انہوں نے کہا کہ آپ کے والد پیرالاہی بخش کی وفات کی خبر سن کر مجھے گہرا صدمہ ہوا، انہوں نے سندھ کے وزیراعلیٰ کے حیثیت سے پاکستان کی نمایاں خدمات انجام دیں تھیں، میں اور میری اہلیہ آپ کو اور آپ کے خاندان کو دلی ہمدردیاں اور تعزیت پیش کرتے ہیں اور دعا کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ مرحوم کی روح کو سکون بخشے اور آپ کو اس ناقابل تلافی نقصان کو برداشت کرنے کی ہمت اور صبر عطا فرمائے۔ گورنر سندھ بیگم رعنا لیاقت علی خان نے سابق وزیراعلیٰ سندھ پیرالاہی بخش کی وفات پر گہرے صدمہ اور رنج کا اظہار کیا ہے۔ انہوں نے ایک پیغام میں کہا کہ پیرالاہی بخش مرحوم ایک مسلم لیگی اور آزادی کے مجاہد تھے، انہوں نے پاکستان آنے والے مہاجروں کی آبادکاری میں انتہائی ہمدردانہ کردار ادا کیا تھا۔ گورنر نے سوگوار خاندان سے دلی ہمدردی کا اظہار کرتے ہوئے مرحوم کے لئے مغفرت کی دعا کی۔

سندھ کے وزیراعلیٰ مسٹر غلام مصطفیٰ جتوئی نے بھی سندھ کے سابق وزیراعلیٰ پیرالٰہی بخش کی افسوسناک موت پر گہری ہمدردی اور تعزیت کا اظہار کیا ہے۔ انہوں نے ایک تعزیتی پیغام میں کہا ہے کہ پیرالٰہی بخش سندھ کے ایک پرانے سیاستدان تھے، اُن کے وفات سے مجھے سخت صدمہ ہوا ہے، پیر صاحب کو قائداعظم کے ساتھ کام کرنے کا اعزاز حاصل تھا، ابتدائی ایام میں پاکستان کی بیش بہا خدمت کی تھی۔ سابق وزیراعلیٰ کی حیثیت

سے پیرالٰہی بخش نے صوبہ کی ترقی اور ہزار ہا بے گھر مسلمانوں کی آبادکاری میں جنہیں بھارت سے ہجرت کرنے پر مجبور کر دیا گیا تھا، گہری دلچسپی لی گئی، مرحوم غریب اور ضرورتمند لوگوں کے ہمیشہ کام آتے تھے، انہوں نے آخری دم تک سماجی کاموں میں حصہ لیا، میں سوگوار خاندان کو دلی تعزیت پیش کرتا ہوں اور گہری ہمدردی کا اظہار کرتا ہوں، میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ مرحوم کی روح کو سکون بخشے۔

وفاقی وزیر تعلیم مسٹر عبدالحفیظ پیرزادہ نے پیرالٰہی بخش کی موت کو ایک عظیم قومی حادثہ قرار دیتے ہوئے کہا کہ پیرالٰہی بخش تحریکِ آزادی کے کامیاب اور کہنہ مشق سیاستداں تھے۔ پیر صاحب کے افراد خاندان کے نام اپنے ایک تعزیتی پیغام میں کہا ہے کہ پیر صاحب کی موت کی خبر سُن کر انہیں گہرا صدمہ پہنچا ہے۔ پیرالٰہی بخش مرحوم نے سندھ میں تعلیم کی ترقی کے سلسلے میں خاص طور پر توجہ دی تھی، اُنھوں نے مرحوم کے لئے دعائے مغفرت اور پسماندگان کے لئے صبر کی دعا کی ہے۔ صوبائی وزیر آبپاشی مسٹر درمحمد اوستو نے بھی مرحوم کی وفات پر گہرے رنج وغم کا اظہار کیا ہے اور کہا ہے کہ وہ انتہائی شریف النفس انسان تھے۔ صوبائی وزیر اطلاعات میر ہزار خان بجارانی اور صوبائی وزیر محنت عبداللہ بلوچ نے تعزیتی پیغامات میں بزرگ سیاستداں کی موت پر گہرے دُکھ کا اظہار کرتے ہوئے مرحوم کی خدمات کو خراج عقیدت پیش کیا ہے اور مرحوم کے اہل خانہ سے ہمدردی کا اظہار کرتے ہوئے مرحوم کے لئے اعلیٰ درجات کی دعا کی ہے۔ دریں اثنا ڈیفوڈلز اسٹوڈنٹس فاؤنڈیشنز آف پاکستان یونائیٹیڈ یوتھ موومینٹ آف پاکستان ری ہیبی ٹیشن سینیٹر فاردی سوشل اور فزیکل ہینڈی کیپڈ ایسوسی ایشن آف پاکستان اور اورینٹل جیراٹرکس سروسز ایسوسی ایشن آف پاکستان کے ایک ہنگامی اجلاس میں جو بیگم اختر سلیمان کی صدارت میں منعقد ہوا۔ پیرالٰہی بخش کی وفات پر تعزیتی قرارداد منظور کی گئیں جن میں مرحوم کی موت پر سخت رنج وغم کا اظہار کرتے ہوئے اُن کی قابلِ قدر خدمات کو زبردست خراجِ عقیدت پیش کیا گیا۔

مسلم لیگ قیوم گروپ سندھ کے سیکریٹری جنرل کنور قطب الدین نے اپنے تعزیتی پیغام میں مرحوم رہنما کو خراج عقیدت پیش کیا اور کہا کہ سندھ کے عوام اور خاص طور پر کراچی کے مہاجرین پر اُن کے بہت احسانات ہیں۔

[روزنامہ 'جنگ' کراچی مؤرخہ ۱۱۔اکتوبر ۱۹۷۵ء]

# پیر الٰہی بخش قوم کے بے لوث خادم تھے، ٹی وی انٹرویو میں قاضی اکبر کی جانب سے خراج عقیدت

کراچی (9 اکتوبر) سندھ کے ممتاز سیاستدان اور پریس اینڈ پبلیکیشنز کمیشن کے چیئرمن قاضی محمد اکبر نے کہا ہے کہ سندھ کے 85 سالہ بزرگ سیاستدان پیر الٰہی بخش کا ایسے وقت میں ہم سے جدا ہو جانا جب کہ ان جیسے مخلص اور بے غرض انسان کا پاکستان اور بالخصوص صوبہ سندھ کو بہت زیادہ ضرورت تھی، ایک عظیم سانحہ ہے۔ قاضی محمد اکبر آج رات کراچی ٹیلیویزن اسٹیشن سے پیر الٰہی بخش مرحوم کے سلسلہ میں ٹیلی کاسٹ کے جانیوالے ایک خصوصی پروگرام میں انٹرویو دے رہے تھے۔ پیر الٰہی بخش کا انتقال بدھ کی صبح کو کراچی میں ہوا۔ قاضی محمد اکبر نے کہا کہ پیر الٰہی بخش مرحوم کی سیاسی زندگی بڑی طویل اور معرکتہ آلآرا گزری ہے۔ پیر صاحب مرحوم قائداعظم کے سچے اور مخلص ساتھی اور عظیم محبّ وطن تھے۔ انہوں نے ہر اس تحریک میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا تھا، جس میں مسلمانوں کی فلاح و بہبود ممکن ہوتی تھی۔ انہوں نے سندھ میں تعلیم بالغان کی تحریک چلائی کیونکہ وہ سمجھتے تھے کہ سندھ کے مسلمان جو تعلیمی لحاظ سے پسماندہ تھے، اس وقت تک ترقی نہیں کرسکیں گے جب تک وہ تعلیم کے میدان میں ہندوؤں کے مقابلہ میں آگے نہیں بڑھیں گے۔ قاضی محمد اکبر نے جو اس وقت کے سندھ کے وزیراعلیٰ مرحوم پیر الٰہی بخش کے پارلیمنٹری سکریٹری بھی تھے، کہا کہ خود قائداعظم پیر صاحب مرحوم کی نیک نیتی اور ان کے خلوص سے بے حد متاثر تھے، وہ قائداعظم کے حکم پر سندھ کے وزیراعلیٰ بنے اور اپنی وزارت اعلیٰ کے زمانہ میں انہوں نے کراچی میں مہاجرین کی آبادکاری کے سلسلہ میں جو قابل ستائش اور ناقابل فراموش خدمات انجام دی تھیں وہ آج بھی ان کے نام سے منسوب پیر الٰہی بخش کالونی کی شکل میں زندہ جاوید ہیں۔ قاضی محمد اکبر نے کہا کہ پیر صاحب مرحوم کی خدمات کی قدر شناسی کا اس،

سے بڑا مظاہرہ اور کیا ہوسکتا ہے کہ ان کے جنازہ میں دیہات کے لوگوں نے بھی اور شہر والوں نے بھی سندھیوں نے بھی اور غیر سندھیوں نے بھی ہزاروں کی تعداد میں شریک ہوکر مرحوم سے اپنی عقیدت و محبت کا اظہار کیا۔ قاضی محمد اکبر نے کہا کہ پیر الٰہی بخش جیسے مخلص اور بے لوث خادم قوم میں بہت کم ہوں گے جو کسی غرض اور ذاتی مفاد کے بغیر عوام کی خدمت کریں، وہ دس سال تک سندھ کے وزیر اور وزیر اعلیٰ کی حیثیت سے عہدوں پر فائز رہے، لیکن آخر میں ان کا انتقال ویسے ہی سادہ حالات میں ہوا جن حالات میں انہوں نے لاڑکانہ میں اپنی سیاسی زندگی کی ابتدا کی تھی۔

[روزنامہ 'جنگ' مؤرخہ ۱۱۔ اکتوبر ۱۹۷۵ء]

# پیر الٰہی بخش کی رحلت

پیر الٰہی بخش کی رحلت سے پاکستانی عوام خصوصاً سندھ کے باشندوں کو سخت صدمہ پہنچا ہے۔ مرحوم نے پورے ملک اور اپنے صوبے کے لئے جو خدمات انجام دی ہیں انہیں کبھی فراموش نہیں کیا جا سکتا، اُن کی خدمات کا دائرہ بڑا وسیع ہے جو سیاسی، سماجی اور تعلیمی سرگرمیوں پر پوری طرح پھیلا ہوا نظر آتا ہے۔ پیر الٰہی بخش ایک طرف برصغیر کی تقسیم سے پہلے تحریک خلافت اور پھر تحریک پاکستان میں مولانا محمد علی جوہر اور قائداعظم کے ہم رکاب نظر آتے ہیں تو دوسری طرف وہ قیام پاکستان کے بعد سندھ کے وزیر اعلیٰ کی حیثیت سے اہم سیاسی، تعلیمی اور سماجی خدمات انجام دیتے نظر آتے ہیں۔ جن میں لٹے پٹے، مہاجرین کی آبادکاری کو ایک نمایاں مقام حاصل ہے۔ کراچی یونیورسٹی، سندھ مدرسہ، اور اردو کالج کے قیام میں اُن کی خدمات کو ایک مرکزی اور بنیادی مقام حاصل رہا ہے۔ انگریزی دور میں سندھ کو بمبئی سے علیحدہ کرانے کی تحریک اور پھر قیام پاکستان کی تحریک میں سندھ کو سرگرم اور فعال عنصر کی حیثیت سے شامل کرنے میں الٰہی بخش نے جو اہم کردار انجام دیا ہے اُسے فراموش نہیں کیا جا سکتا۔ مرحوم کی زندگی پر ایک سرسری نظر ڈالنے سے ہی یہ بات سامنے آجاتی ہے کہ وہ انسانی ہمدردی، حب الوطنی اور جذبہ ملی سے سرشار ہو کر زندگی کے آخری لمحوں تک کوئی نہ کوئی اہم اور مفید خدمت انجام دیتے رہے تھے۔ جس میں ان کی بے غرضی اور بے لوثی پوری طرح جھلکتی نظر آتی ہے۔ بلاشبہ پیر الٰہی بخش مرحوم نے ایک مخلص کارکن اور قوم کے ایک سیاسی اور رہنما کی حیثیت سے ایک قابل تقلید مثال قائم کی ہے اور قومی زندگی میں اپنی خدمات کا ایک گہرا نقش چھوڑا ہے، ایسا نقش جو عصبیتوں کے خلاف ہماری جنگ اور قومی اتحاد کے لئے ہماری جدوجہد کو برابر تقویت پہنچاتا رہے گا۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کی خدمات حسنہ کو قبول فرمائے اور انہیں اپنی مغفرت و رحمت سے نوازے۔

[ایڈیٹوریل۔ روزنامہ 'جنگ' مورخہ ۱۱۔ اکتوبر ۱۹۷۵ء]

# پیر الٰہی بخش کی وفات پر اظہار تعزیت

لاہور (۱۰ اکتوبر) قائد خاکسار تحریک میاں بشیر احمد صدیقی نے سندھ کے سابق وزیر اعلیٰ اور خاکسار تحریک کے ممتاز رہنما پیر الٰہی بخش کی وفات پر گہرے رنج و غم کا اظہار کیا ہے۔ انہوں نے اپنے تعزیتی پیغام میں مرحوم کو خراج عقیدت پیش کرتے ہوئے کہا ہے کہ جناب پیر الٰہی بخش بانیء خاکسار تحریک حضرت علامہ المشرقی کے قریبی ساتھی تھے۔ خاکسار تحریک میں صف اول کے رہنما کی حیثیت سے آپ کی خدمات قابل فخر ہیں۔ ان کی وفات سے ہم ایک مخلص ساتھی سے محروم ہو گئے ہیں۔ استحکام پاکستان کے لئے آپ کی مساعی جمیلہ قابلِ ذکر ہیں۔ میاں صاحب نے آخر میں مرحوم کے لئے مغفرت کی دعا کی، خداوند تعالیٰ مرحوم کو جوارِ رحمت میں جگہ دے اور سوگواران کو صبر جمیل عطا فرمائے۔

[روزنامہ 'جنگ' مورخہ ۱۲۔ اکتوبر ۱۹۷۵ء]

# پیر الٰہی بخش کی خدمات کو فراموش نہیں کیا جا سکتا

## کراچی یونیورسٹی سوگ میں بند رہی، مختلف تنظیموں کے زیر اہتمام تعزیتی جلسے

کراچی 10 اکتوبر (اسٹاف رپورٹر) جامعہ کراچی کی سماعت گاہ فنون میں تحریک خلافت کے ممتاز رہنما، سابق وزیر اعلیٰ سندھ الحاج پیر الٰہی بخش کی یاد میں ایک تعزیتی جلسہ شیخ الجامعہ ڈاکٹر سلیم الزماں صدیقی صاحب کی صدارت میں ہوا، جس میں ایک قرارداد میں پیر صاحب کی وفات پر اپنے گہرے رنج وغم کا اظہار کیا گیا۔ قرارداد میں کہا گیا کہ مرحوم نے تحریک خلافت کے ممتاز رہنما اور حصول پاکستان کی جدوجہد میں مسلم لیگ کے صف اول کے رہنما کی حیثیتوں سے گراں قدر خدمات انجام دی تھیں۔ انہوں نے صوبہ سندھ کے وزیر اعلیٰ کی حیثیت سے جامعہ سندھ اور دیگر کی تعلیمی اداروں کے قیام اور سندھ میں آبادکاری کے کاموں میں غیر معمولی خدمات انجام کی تھیں جن کو بھلایا نہں جا سکتا بعد ازاں سوگ میں جامعہ اور اس کے دفاتر بند کر دیے گے۔ علی گڑھ مسلم یونیورسٹی اولڈ بوائز ایسوسی ایشن کی ایگزیکیٹو ز کمپنی کے ایک اجلاس میں پیر الٰہی بخش کی وفات پر گہرے رنج وغم کا اظہار کیا گیا۔ فلم ایگزیکیٹو ز ایسوسی ایشن کے چیئر مین شوکت حسین فاطمی نے پیر صاحب کی وفات پر گہرے رنج وغم کا اظہار کرتے ہوے کہا ہے کہ انہوں نے مہاجرین کی آبادکاری کے لے جو جذبات انجام دیں، مہاجرین انہیں کبھی فراموش نہں کر سکتے۔ پاکستان قومی یکجہتی کونسل کے صدر نسیم احمد عثمانی نے پیر صاحب کی وفات پر تعزیت کا اظہار کرتے ہوے ان کی موت کو قومی نقصان قرار دیا ہے۔ شہداے حصول پاکستان یادگار کمیٹی کے چیئر مین سید مختار علی کہنورری، انجمن سلیمان ویلیج پیر کالونی کے محمد عتیق الرحمٰن، غلام محمد بلوچ پبلک سوشل ویلفیر سوسائٹی کے قیصر علی خان نے پیر صاحب کی وفات پر رنج وغم کا

اظہار کیا ہے۔ خاکسار تحریک کے رہنما محمد عبدالرحیم دفا نے پیر الٰہی بخش کی وفات پر گہرے رنج وغم کا اظہار کرتے ہوئے کہا کہ مرحوم نے تحریک خلافت کے بعد خاکسار تحریک میں جو بیش بہا خدمات انجام دی ہیں وہ قابلِ فخر ہیں۔ ینگ اسٹوڈنٹس کوئز سوسائٹی کے ایک تعزیتی اجلاس میں پیر صاحب کی خدمات کو سراہتے ہوئے مطالبہ کیا گیا کہ پیر کالونی کے گرلز کالج کا نام پیر صاحب کے نام پر رکھا جائے۔ انجمن فلاح معاشرہ کے کنونیر نوید سعید نے کہا ہے کہ پیر صاحب کی وفات سے قوم ایک سچے محبّ وطن اور عظیم سماجی کارکن سے محروم ہوگی ہے۔

[روزنامہ 'جنگ' مؤرخہ ۱۲۔ اکتوبر ۱۹۷۵ء]

# پیر الٰہی بخش قانونی پیشہ کی اعلیٰ اقدار کے حامل تھے

## سندھ بلوچستان ہائی کورٹ کے رہنما کو خراج عقیدت

کراچی 19 اکتوبر (پ پ ا) سابق وزیر اعلیٰ سندھ پیر الٰہی بخش کو خراج عقیدت پیش کرنے کے لئے آج سندھ بلوچستان ہائی کورٹ میں کام معطل رہا اور فل کورٹ ریفرنس منعقد ہوا۔ چیف جسٹس عبدالقادر شیخ نے خطاب کرتے ہوئے کہا کہ پیر الٰہی بخش کا افسوس ناک موت ایک قومی نقصان ہے، وہ ایک محبّ وطن اور بزرگ رہنما تھے، کراچی ہائی کورٹ بار ایسوسی ایشن کے صدر مسٹر نسیم اے فاروقی نے کہا کہ پیر الٰہی بخش پاکستان کے عظیم فرزند، محبّ وطن، بہت بڑے انسان دوست، مثالی ماہر تعلیم اور دیانتدار قانون دان تھے وہ اپنی پوری سیاسی زندگی میں نظریہ پاکستان کے لئے سرگرم عمل رہے انہوں نے اعلان کیا کہ ہائی کورٹ بار ایسوسی ایشن نے آج ایک ہنگامی اجلاس میں منظور شدہ قرارداد میں مرحوم کے پسماندگان سے دلی ہمدردی کا اظہار کیا، ان کی موت سے ہائی کورٹ بار ایک سینئر رکن سے محروم ہوگئی جو اس معزز پیشہ کے اعلیٰ اقدار کے حامل تھے، کراچی بار ایسوسی ایشن نے بھی ایک تعزیتی جلسہ میں پیر الٰہی بخش مرحوم کو زبردست خراج عقیدت پیش کرتے ہوئے، ان کی موت پر گہرے رنج وغم کا اظہار کیا ہے۔ اجلاس میں مرحوم کے لئے ان کی قومی اور ملی خدمات کے صلہ میں مغفرت کی دعائیں کی گئیں۔ جماعت اسلامی کراچی کے قائم مقام امیر جناب صادق حسین اور جناب افتخار احمد رکن صوبائی اسمبلی نے اپنے مشترکہ بیان میں تحریک آزادی کے بزرگ رہنما پیر الٰہی بخش کی وفات پر گہرے افسوس کا اظہار کرتے ہوئے کہا ہے کہ وہ درحقیقت سچے مسلمان روشن خیال انسان اور دل میں قوم کا درد رکھنے والے شخص تھے اور قیام پاکستان کے بعد مہاجرین کی آبادکاری اور سماجی بہبود کے کاموں میں ان کی دلچسپی مثالی حقیقت رکھتی تھی، انہوں نے سوگوار خاندان سے ہمدردی ظاہر کرتے ہوئے دعا کی کہ اللہ تعالیٰ مرحوم کی مغفرت کرے اور پسماندگان کو صبر وجمیل عطا فرمائے۔

[روزنامہ 'جنگ' مورخہ ۱۲۔ اکتوبر ۱۹۷۵ء]

## قطعہ تاریخ وفات

پیر الٰہی بخش مرحوم و مغفور

(رئیس امروہوی)

خُلق میں حِلم میں شرافت میں

بے عدیل و نظیرُ الٰہی بخش

ہاتِف غیبؒ نے کہی تاریخ

"واصِل حق" ہے "پیر الٰہی بخش"

۲۳۵ + ۱۱۶۰

۱۳۹۵ھ

# MAANHOON MANYADAAR
## Biographical Sketches on
## *Pir Illahi Bakhsh*

Compiled by:
**Syed Zawar Naqvi**

Co-ordinator:
**Din Mohammad Kalhoro**



Sindhi Abadi Board
**Jamshoro, Sindh**
2012



A Historical Picture of Janab Pir Illahi Bakhsh with the Father of Nation Quiad-i-Azam Mohammad Ali Jinnah

Dr. Habibullah Siddiqui

# Introduction and expansion of the Western Education system under the British rule (1843-1947 AD)

## Introduction in Sindh

It is against the colonialization background that we find the British Indian empire annexing Sindh to its territories and bringing it into the fold of the Western system of education.

## Superstructural policy

For the very reason that elementary education was widely dispersed in Sindh at the time of British takeover through a network of Maktabs, the Western system was introduced at the superstructure and extended the new system downward to the primary level, as they believed in the downward filtration of the Western culture in the native population.

## Establishment of secondary schools

Within two years of its occupation, Sindh had is first English secondary school established in Karachi by Captain Preedy, the then Collector of Karachi. This school was later on transferred to private management of Church Mission Society in 1853 by Sir Bartle Frere, Commissioner of Sindh. It still exists as the Church Mission School on Nishtar Road, Karachi. The second such school was established in the same year by the Government, later named after a deceased Deputy Educational Inspector as Narain Jagan Nath Vaidiya High School, now known as the N.J.V High School on M.A. Jinnah, Road, Karachi. In 1858, the Government established the first high school in Hyderabad which was later on transferred to the Muslim Education Society and named as Noor Mohammad High

School, Hyderabad. The first missionary school in Karachi, namely the Church Mission High School, was followed by two more missionary schools in 1859 still exists and known as the Saint Patrick High School and the Saint Joseph High School. The fourth missionary school was established at Manhora in Karachi in the year 1866 named Eurasian High School. In the interior of Sindh, Shikarpur and Sukkar had the first primary and secondary schools. In 1853, Shikarpur had a Sindhi Primary School with A.P. classes attached to it to teach the English language. In 1855, a Maktab was established at Nausheroferoz to teach Sindhi and Persain. Two separate foundation stones, in each language are appended as exhibits. In 1858, the Sukkur Municipality opened a middle school and so did the Larkana Municipality in 1876. These middle schools were later on provincialsed and raised to the standard of Government High Schools. Shikarpur had its first high school in 1873 and soon after Jacobabad had its first middle school, where vocational subjects of carpentry, smithy and drawing were introduced in 1889. Thatta had a Middle Schools in 1886. Likewise Sehwan, Mehar, Kambar, Rato Dero, Nauhehroferoz, Mirpurkhas and Pithoro had middle schools by that time. Towards the end of the 19th century, private schools began opening in Hyderabad city. The Church Mission School (Now bifurcated and called Saint Bonaventure Boys High School and Saint Mary's Girls High School) opened in 1862. Hiranand Academy (Now known as Government High School near Circular building Hyderabad) was edtablished in 1885 and nao vidyala (now housing the Sindh University Model School Hyderabad) was started in 1897. Professional institutions like the Tapedars' Training School, the Medical School and the Engineering School were also established around this time. The Training College for Men, Hyderabad was established in the year 1891 AD. It was previously functioning as

